قَالَ أَيُّوبُ فَمَا دَامَتْ كَأَنَّهَا حَجَفَةٌ حَتَّى تَنْتَشِرَ ثُمَّ صَلِّ مَا بَدَا لَكَ حَتَّى يَقُومَ الْعَمُودُ عَلَى ظِلِّهِ ثُمَّ أَمْسِكْ حَتَّى تَزُولَ الشَّمْسُ فَإِنَّ جَهَنَّمَ تُسْجَرُ نِصْفَ النَّهَارِ ثُمَّ صَلِّ مَا بَدَا لَكَ حَتَّى تُصَلِّيَ الْعَصْرَ ثُمَّ أَمْسِكْ حَتَّى تَغْرُبَ الشَّمْسُ فَإِنَّهَا تَغْرُبُ بَيْنَ قَرْنَيْ شَيْطَانٍ وَتَطْلُعُ بَيْنَ قَرْنَيْ شَيْطَانٍ۔

وقت سے ظہر کی نماز تک جتنی مناسب سمجھو نفل نماز پڑھو یہاں آفتاب نکلنے تک ٹھہرو جب تک ڈھال کی طرح ہے۔ حتیٰ کہ اس کی روشنی نکل جائے پھر جتنے نوافل پڑھ سکتے ہو پڑھو حتیٰ کہ ستون اپنے سامنے برابر ہو جائے۔ پھر رک جاؤ یہاں تک کہ سورج ڈھل جائے کیونکہ دوپہر کے وقت جہنم کی آگ بھڑکائی جاتی ہے پھر عصر کی نماز تک نماز پڑھیے اور سورج غروب ہو جانے تک ٹھہر جاؤ کیونکہ سورج شیطان کے دو سینگوں میں غروب ہوتا ہے اور شیطان کے ہی دو سینگوں سے ہی طلوع ہوتا ہے۔

## إِبَاحَةُ الصَّلَاةِ فِي السَّاعَاتِ كُلِّهَا بِمَكَّةَ

## مکہ مکرمہ میں ہر وقت نماز پڑھ سکنا

۵۸۸ عَنْ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَا بَنِي عَبْدِ مَنَافٍ لَا تَمْنَعُوا أَحَدًا طَافَ بِهَذَا الْبَيْتِ وَصَلَّى أَيَّةَ سَاعَةٍ شَاءَ مِنْ لَيْلٍ أَوْ نَهَارٍ۔

سیدنا حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ اے اولاد عبد مناف! اس خانہ کعبہ کا طواف کرنے اور نماز پڑھنے سے منع نہ کرو جس وقت چاہے دن ہو یا رات کی گھڑی ہو۔

نوٹ: حضرت امام شافعیؒ نے اس سے مکہ مکرمہ میں ہر وقت نماز پڑھنے کا جواز بیان فرمایا ہے۔

## الْوَقْتُ الَّذِي يَجْمَعُ فِيهِ الْمُسَافِرُ بَيْنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ

## مسافر کا نماز ظہر اور عصر کو جمع کرنے کا وقت

۵۸۹ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا ارْتَحَلَ قَبْلَ أَنْ تَزِيغَ الشَّمْسُ أَخَّرَ الظُّهْرَ إِلَى وَقْتِ الْعَصْرِ ثُمَّ نَزَلَ فَجَمَعَ بَيْنَهُمَا فَإِنْ زَاغَتِ الشَّمْسُ قَبْلَ أَنْ يَرْتَحِلَ صَلَّى الظُّهْرَ ثُمَّ رَكِبَ۔

سیدنا حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم جب سورج ڈھلنے سے قبل سفر کرتے تو آپ ظہر کی نماز عصر کے وقت تک دیر فرماتے پھر اترتے اور دونوں نمازیں ملا کر پڑھتے اور اگر کوچ کرنے سے قبل سورج ڈھل جاتا تو آپ ظہر ادا فرماتے اور پھر سوار ہو جاتے۔

۵۹۰ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ أَنَّهُمْ خَرَجُوا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَامَ تَبُوكَ فَكَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَجْمَعُ بَيْنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَالْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ فَأَخَّرَ الظُّهْرَ يَوْمًا ثُمَّ خَرَجَ فَصَلَّى الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ جَمِيعًا ثُمَّ دَخَلَ ثُمَّ خَرَجَ فَصَلَّى الْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ۔

سیدنا حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام کے ہمراہ غزوہ تبوک کے سال نکلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم ظہر عصر اور مغرب عشاء کو جمع فرماتے۔ ایک دن آپ نے ظہر کی نماز میں تاخیر فرمائی پھر نکلے تو آپ نے ظہر اور عصر کی نماز ملا کر پڑھی۔ پھر آپ اندر تشریف لے گئے اور باہر نکلے تو مغرب اور عشاء آپ نے ملا کر پڑھی۔

يُؤَخِّرُ الْمَغْرِبَ فِي جَمْعِهِ بَيْنَهَا وَبَيْنَ الْعِشَاءِ بَعْدَ مَغِيبِ الشَّفَقِ۔

٥٩٨ عَنْ نَافِعٍ قَالَ خَرَجْتُ مَعَ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ فِي سَفَرٍ يُرِيدُ أَرْضًا لَهُ فَأَتَاهُ آتٍ فَقَالَ إِنَّ صَفِيَّةَ بِنْتَ أَبِي عُبَيْدٍ لِمَا بِهَا فَانْظُرْ أَنْ تُدْرِكَهَا فَخَرَجَ مُسْرِعًا وَمَعَهُ رَجُلٌ مِنْ قُرَيْشٍ يُسَايِرُهُ وَغَابَتِ الشَّمْسُ فَلَمْ يُصَلِّ الصَّلٰوةَ وَكَانَ عَهْدِي بِهِ وَهُوَ يُحَافِظُ عَلَى الصَّلٰوةِ فَلَمَّا أَبْطَأَ قُلْتُ الصَّلٰوةَ يَرْحَمُكَ اللّٰهُ فَالْتَفَتَ إِلَيَّ وَمَضٰى حَتّٰى إِذَا كَانَ فِي آخِرِ الشَّفَقِ نَزَلَ فَصَلَّى الْمَغْرِبَ ثُمَّ أَقَامَ الْعِشَاءَ وَقَدْ تَوَارَى الشَّفَقُ فَصَلّٰى بِنَا ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَيْنَا فَقَالَ إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا عَجِلَ بِهِ السَّيْرُ صَنَعَ هٰكَذَا۔

٥٩٩ عَنْ نَافِعٍ قَالَ أَقْبَلْنَا مَعَ ابْنِ عُمَرَ مِنْ مَكَّةَ فَلَمَّا كَانَ تِلْكَ اللَّيْلَةُ سَارَ بِنَا حَتّٰى أَمْسَيْنَا فَظَنَنَّا أَنَّهُ نَسِيَ الصَّلٰوةَ فَقُلْنَا لَهُ الصَّلٰوةَ فَسَكَتَ وَسَارَ حَتّٰى كَادَ الشَّفَقُ أَنْ يَغِيبَ ثُمَّ نَزَلَ فَصَلّٰى وَغَابَ الشَّفَقُ فَصَلَّى الْعِشَاءَ ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَيْنَا فَقَالَ هٰكَذَا كُنَّا نَصْنَعُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا جَدَّ بِهِ السَّيْرُ۔

٦٠٠ عَنْ كَثِيرِ بْنِ قَارَوَنْدَا قَالَ سَأَلْنَا سَالِمَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ الصَّلٰوةِ فِي السَّفَرِ فَقُلْنَا أَكَانَ عَبْدُ اللّٰهِ يَجْمَعُ بَيْنَ شَيْءٍ مِنَ الصَّلَوَاتِ فِي السَّفَرِ فَقَالَ لَا إِلَّا بِجَمْعٍ

مسافر کا مغرب کی نماز کو تاخیر کر کے مغرب و عشاء کی نماز ملا کر پڑھنا

سیدنا حضرت نافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں جناب عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہمراہ ایک سفر میں نکلا آپ اپنی زمین کی طرف جانا چاہتے تھے۔ اسی دوران ایک شخص نے حاضر خدمت ہو کر عرض کیا کہ حضرت صفیہ بنت ابی عبید شدید بیمار ہیں اگر آپ نے ان سے ملنا ہے تو جلدی پہنچئے۔ آپ حضرت صفیہ کی زندگی میں پہنچنا چاہتے تھے اس لیے بہت جلدی چلے آپ کے ہمراہ قریش کا ایک شخص تھا وہ مسلسل چل رہا تھا یہاں تک کہ جب سورج غروب ہوا آپ نے نماز نہیں پڑھی حالانکہ آپ نماز کی بہت زیادہ حفاظت کیا کرتے تھے۔ جب آپ نے دیر فرمائی تو میں نے عرض کیا نماز پڑھ لیجئے۔ آپ نے میری طرف دیکھا اور مسلسل چلتے رہے حتیٰ کہ شفق غائب ہونے کے قریب ہو گئی پھر اس وقت آپ نے اتر کر مغرب کی نماز ادا فرمائی اور عشاء کی نماز پڑھی۔ اس وقت شفق غائب ہو چکی تھی۔ پھر آپ نے ہماری طرف متوجہ ہو کر ارشاد فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب چلنے کی جلدی ہوتی تو آپ ایسا ہی کیا کرتے۔

سیدنا حضرت نافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت عبداللہ بن عمر کے ہمراہ مکہ سے آرہے تھے جب شام ہوئی تو آپ چلتے رہے۔ حتیٰ کہ رات ہو گئی۔ ہم نے سمجھا کہ آپ نماز بھول گئے۔ ہم نے کہا حضرت! آپ نماز پڑھ لیں وہ خاموش رہے اور چلتے رہے۔ حتیٰ کہ شفق غائب ہونے کے قریب ہو گئی پھر آپ نے اتر کر نماز پڑھی اسی دوران شفق غائب ہو گئی تو آپ نے عشاء کی نماز پڑھی اس کے بعد آپ نے ہماری طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ ہم حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایسا ہی کیا کرتے جب آپ کو جلدی چلنے کی ضرورت پیش آجاتی۔

سیدنا حضرت کثیر بن قاروندا سے روایت ہے کہ ہم نے جناب سالم بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سفر کی نماز کے متعلق دریافت کیا کہ کیا جناب عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ دوران سفر نمازوں کو جمع فرماتے تھے؟ تو آپ نے فرمایا کہ صرف

۶۰۲ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا جَدَّ بِهِ السَّيْرُ اَوْ حَزَبَهُ اَمْرٌ جَمَعَ بَيْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو سفر کرنے کی جلدی ہوتی یا جب کوئی ضرورت پیش ہوتی تو آپ مغرب اور عشاء اکٹھا پڑھ لیتے۔

۶۰۳ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا جَدَّ بِهِ السَّيْرُ جَمَعَ بَيْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا جب آپ کو جلدی سفر ہوتا تو آپ مغرب و عشاء کو اکٹھا کر کے پڑھ لیتے۔

## اَلْجَمْعُ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ فِي الْحَضَرِ

## حضر میں نمازوں کو ملانا

۶۰۴ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ صَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظُّهْرَ وَالْعَصْرَ جَمِيْعًا وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ جَمِيْعًا مِنْ غَيْرِ خَوْفٍ وَلَا سَفَرٍ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر و عصر و مغرب و عشاء ملا کر پڑھیں۔ حالانکہ نہ کسی دشمن کا خوف تھا اور نہ ہی سفر تھا۔

۶۰۵ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْ بِالْمَدِيْنَةِ يَجْمَعُ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ وَالْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ مِنْ غَيْرِ خَوْفٍ وَلَا مَطَرٍ قِيْلَ لَهُ لِمَ قَالَ لِئَلَّا يَكُوْنَ عَلٰى اُمَّتِهِ حَرَجٌ۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ مدینہ منورہ میں رہتے ہوئے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ظہر و عصر ملا کر پڑھتے۔ حالانکہ کوئی خوف بھی نہ ہوتا اور نہ ہی بارش ہوتی۔ بعض لوگوں نے سوال کیا کہ ایسا کیوں کیا؟ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ ایسا اس وجہ سے کیا کہ آپ کی امت تنگی میں نہ ہو۔

۶۰۶ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ صَلَّيْتُ وَرَاءَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَمَانِيًا جَمِيْعًا وَسَبْعًا جَمِيْعًا۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتداء میں ظہر و عصر کی آٹھ رکعتیں اور مغرب و عشاء کی سات رکعتیں ملا کر پڑھیں۔

## اَلْجَمْعُ بَيْنَ الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ بِعَرَفَةَ

## عرفات میں نماز ظہر اور عصر ملا کر پڑھنا

۶۰۷ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ سَارَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى اِلٰى عَرَفَةَ فَوَجَدَ الْقُبَّةَ قَدْ ضُرِبَتْ لَهُ بِنَمِرَةَ فَنَزَلَ بِهَا حَتّٰى اِذَا زَاغَتِ الشَّمْسُ اَمَرَ بِالْقَصْوَاءِ فَرُحِلَتْ لَهُ حَتّٰى اِذَا انْتَهٰى اِلٰى بَطْنِ الْوَادِيْ خَطَبَ النَّاسَ

سیدنا حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عرفہ کی طرف چلے یہاں تک کہ آپ وہاں تک پہنچے آپ نے دیکھا کہ آپ کے لیے نمرہ میں خیمہ لگایا گیا تھا۔ (نمرہ ایک جگہ ہے عرفات سے متصل ہے تمام عرفات میں شامل نہیں ہے اس جگہ ایک مسجد بن گئی ہے) حضور صلی اللہ علیہ وسلم وہاں رہے جب کہ سورج ڈھل گیا

الشِّعْبَ نَزَلَ فَبَالَ وَلَمْ يَقُلْ أَهْرَاقَ الْمَاءَ قَالَ فَصَبَبْتُ عَلَيْهِ مِنْ إِدَاوَةٍ فَتَوَضَّأَ وُضُوءًا خَفِيفًا فَقُلْتُ لَهُ الصَّلوٰةُ فَقَالَ الصَّلوٰةُ أَمَامَكَ فَلَمَّا أَتَى الْمُزْدَلِفَةَ صَلَّى الْمَغْرِبَ ثُمَّ نَزَعُوا رِحَالَهُمْ ثُمَّ صَلَّى الْعِشَاءَ.

## فَضْلُ الصَّلوٰةِ لِمَوَاقِيتِهَا

٦١٣ عَنْ أَبِي عَمْرٍو الشَّيْبَانِيِّ يَقُولُ حَدَّثَنَا صَاحِبُ هٰذِهِ الدَّارِ وَأَشَارَ إِلَى دَارِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ سَأَلْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْعَمَلِ أَحَبُّ إِلَى اللّٰهِ قَالَ الصَّلوٰةُ عَلَى وَقْتِهَا وَبِرُّ الْوَالِدَيْنِ وَالْجِهَادُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ

٦١٤ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُودٍ قَالَ سَأَلْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْعَمَلِ أَحَبُّ إِلَى اللّٰهِ قَالَ إِقَامُ الصَّلوٰةِ لِوَقْتِهَا وَبِرُّ الْوَالِدَيْنِ وَالْجِهَادُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ.

٦١٥ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْتَشِرِ عَنْ أَبِيهِ أَنَّهُ كَانَ فِي مَسْجِدِ عَمْرِو بْنِ شُرَحْبِيلَ فَأُقِيمَتِ الصَّلوٰةُ فَجَعَلُوا يَنْتَظِرُونَهُ فَقَالَ إِنِّي كُنْتُ أُوتِرُ وَسُئِلَ عَبْدُ اللّٰهِ هَلْ بَعْدَ الْأَذَانِ وِتْرٌ قَالَ نَعَمْ وَبَعْدَ الْإِقَامَةِ وَحَدَّثَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

خطبہ ختم ہونے کے بعد حضرت اسامہؓ کو اپنے پیچھے بٹھایا آپ گھاٹی میں پیشاب کیا حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ پھر میں نے مشک کے ذریعے آپ پر پانی ڈالا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خفیف وضو فرمایا میں نے (یارسول اللہ) نماز کے متعلق عرض کیا۔ یارسول اللہ نماز؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز آگے چل کر ادا کریں گے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم مزدلفہ تشریف لے گئے تو آپ نے نماز مغرب پڑھی۔ پھر لوگوں نے اپنی اپنی سواریوں سے سامان اتارا اس کے بعد عشاء کی نماز پڑھی۔

## نماز اپنے ٹھیک ٹھیک وقت پر ادا کرنے کی فضیلت

٦١٣: سیدنا حضرت ابو عمرو شیبانی سے مروی ہے کہ آپ نے سیدنا حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے گھر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا کہ مجھ سے اس گھر والے نے بیان کیا۔ یعنی عبداللہ رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ اللہ عزوجل کو کونسا عمل زیادہ پسند ہے؟ آپ نے فرمایا کہ اپنے وقت پر نماز پڑھنا دوسرے والدین کے ساتھ نیک سلوک کرنا یعنی ان کی اطاعت کرنا اور ان کی خدمت کرنا تیسرے اللہ عزوجل کی رضا مندی کے لیے کفار سے جہاد کرنا۔

٦١٤: سیدنا حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے دریافت کیا حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ اللہ تعالیٰ کو کونسا عمل زیادہ پسند ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنے ٹھیک وقت پر نماز ادا کرنا۔ ماں باپ کے ساتھ حسن سلوک اور اللہ کی راہ میں جہاد کرنا۔

٦١٥: سیدنا محمد بن منتشر اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمرو بن شرحبیل کی مسجد میں تھے۔ اس دوران نماز کے لیے تکبیر ہوئی۔ لوگ آپ کا انتظار کرنے لگے۔ آپ نے فرمایا کہ میں وتر پڑھ رہا تھا لوگوں نے جناب عبداللہ رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کیا اس وقت وتر پڑھنا درست ہے جبکہ اذان ہو جائے آپ نے فرمایا ہاں۔ اذان تو کیا تکبیر کے بعد بھی وتر پڑھا

اللهِ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيَأْخُذْ كُلُّ رَجُلٍ بِرَأْسِ رَاحِلَتِهِ فَإِنَّ هَذَا مَنْزِلٌ حَضَرَنَا فِيهِ الشَّيْطَانُ قَالَ فَفَعَلْنَا فَدَعَا بِالْمَاءِ فَتَوَضَّأَ ثُمَّ صَلَّى سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ أُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ فَصَلَّى الْغَدَاةَ۔

نماز پڑھی) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم میں سے ہر شخص کو اونٹ کی مہار پکڑنی چاہیے کیونکہ یہ وہ جگہ ہے جہاں شیطان ہمارے قریب ہوا۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہم نے آپ کے حکم کی فوراً تعمیل کی۔ آپ نے پانی منگوایا اور وضو فرمایا پھر دو رکعت (فجر کی سنت) ادا فرمائیں بعد ازاں تکبیر پڑھی اور آپ نے نماز فجر ادا فرمائی۔

٦٢٧ عَنْ نَافِعِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِي سَفَرٍ لَهُ مَنْ يَكْلَؤُنَا اللَّيْلَةَ لَا نَرْقُدَ عَنْ صَلٰوةِ الصُّبْحِ قَالَ بِلَالٌ أَنَا فَاسْتَقْبَلَ مَطْلَعَ الشَّمْسِ فَضُرِبَ عَلَى آذَانِهِمْ حَتَّى أَيْقَظَهُمْ حَرُّ الشَّمْسِ فَقَامُوا فَقَالَ تَوَضَّؤُوا ثُمَّ أَذَّنَ بِلَالٌ فَصَلَّى رَكْعَتَيْنِ وَصَلَّوْا رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ ثُمَّ صَلَّوُا الْفَجْرَ۔

سیدنا حضرت نافع بن جبیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ آپ نے اپنے باپ سے سنا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ دیکھو آج رات کون ہماری حفاظت کرے گا۔ ایسا نہ ہو کہ ہم فجر کی نماز سے غافل رہیں۔ سیدنا حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے کہا میں کروں گا۔ پھر آپ نے سورج نکلنے کی جانب منہ کیا اور ان سب پر غفلت طاری کر دی گئی۔ جب سورج کی گرمی پہنچنے لگی۔ تو وہ جاگے اور حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ وضو کرو اور سیدنا حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے اذان دی۔ آپ نے دو رکعتیں پڑھیں۔ اور سب حضرات نے فجر کی دو رکعتیں ادا کر کے نماز فجر پڑھی۔

٦٢٨ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ أَدْلَجَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ عَرَّسَ فَلَمْ يَسْتَيْقِظْ حَتَّى طَلَعَتِ الشَّمْسُ أَوْ بَعْضُهَا فَلَمْ يُصَلِّ حَتَّى ارْتَفَعَتِ الشَّمْسُ فَصَلَّى وَهِيَ صَلٰوةُ الْوُسْطَى۔

سیدنا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پچھلی رات سفر فرمایا پھر آپ اتر پڑے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیدار ہونے سے قبل نہ جاگے۔ جب تک سورج بلند ہو گیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز ادا نہیں فرمائی تھی۔ پھر آپ نے نماز ادا فرمائی اور یہی صلوٰۃ الوسطیٰ ہے جس کا ذکر کلام اللہ شریف میں ہے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ صلوٰۃ الوسطیٰ فجر کی نماز ہے۔"

## كِتَابُ الْأَذَانِ

## کتاب اذان کے بارے میں

٦٢٩ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّهُ كَانَ يَقُولُ كَانَ الْمُسْلِمُونَ حِينَ قَدِمُوا الْمَدِينَةَ يَجْتَمِعُونَ فَيَتَحَيَّنُونَ الصَّلٰوةَ وَ

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب مسلمان مدینہ منورہ تشریف لائے تو وہ وقت کا اندازہ کر کے نماز پر تشریف لاتے تھے اور نماز کے لیے کوئی

اللّٰهِ مَرَّتَيْنِ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ مَرَّتَيْنِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ مَرَّتَيْنِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ۔

محمد اشہد ان لا الٰہ الا اللہ دو بار، اشہد ان محمدا رسول اللہ دو دفعہ فرمایا۔ حی علی الصلوٰۃ دو مرتبہ، حی علی الفلاح دو دفعہ۔ اللہ اکبر اللہ اکبر لا الٰہ الا اللہ فرمایا۔

نوٹ:۔ اس حدیث پاک کے مطابق اذان کے کل سترہ کلمات بنتے ہیں۔ لیکن اگلی حدیث کے مطابق ابتداء میں اللہ اکبر چار مرتبہ کہنے سے اذان کے کل انیس کلمات بنتے ہیں۔

## كَمِ الْاَذَانُ مِنْ كَلِمَةٍ

## اذان کے کل کتنے کلمے ہیں

۶۲۳ عَنْ اَبِيْ مَحْذُوْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَّمَهُ الْاَذَانَ تِسْعَ عَشْرَةَ كَلِمَةً وَالْاِقَامَةَ سَبْعَ عَشْرَةَ كَلِمَةً ثُمَّ عَدَّهَا اَبُوْ مَحْذُوْرَةَ تِسْعَ عَشْرَةَ كَلِمَةً وَسَبْعَ عَشْرَةَ۔

سیدنا حضرت ابو محذورہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو انیس کلمے اذان کے اور سترہ کلمے اقامت کے سکھائے۔ پھر جناب ابو محذورہ نے انیس اور سترہ کلمے گنے۔

## كَيْفَ الْاَذَانُ

## اذان کیسے دی جائے

۶۲۴ عَنْ اَبِيْ مَحْذُوْرَةَ قَالَ عَلَّمَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْاَذَانَ فَقَالَ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ثُمَّ يَعُوْدُ فَيَقُوْلُ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ۔

سیدنا حضرت ابو محذورہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اذان سکھائی تو فرمایا اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ پھر آپ نے دوبارہ فرمایا۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ۔

۶۲۵ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُحَيْرِيْزٍ وَكَانَ يَتِيْمًا فِيْ حَجْرِ اَبِيْ مَحْذُوْرَةَ حَتّٰى جَهَّزَهُ

سیدنا حضرت عبداللہ بن محیریز رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ یتیم تھے اور آپ نے جناب ابو محذورہ

أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ أَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللّٰهِ أَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللّٰهِ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ اَللّٰهُ أَكْبَرُ اَللّٰهُ أَكْبَرُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ.

## أَذَانُ الْمُنْفَرِدِيْنَ فِي السَّفَرِ

## سفر میں علیحدہ لوگوں کا اذان کہنا

۱۲۳۴ عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ قَالَ أَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَا وَابْنُ عَمٍّ لِيْ وَقَالَ مَرَّةً أُخْرٰى أَنَا وَصَاحِبٌ لِيْ فَقَالَ إِذَا سَافَرْتُمَا فَأَذِّنَا وَأَقِيْمَا وَلْيَؤُمَّكُمَا أَكْبَرُكُمَا.

سیدنا حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا میرے ساتھ میرا چچا زاد بھائی (ایک مرتبہ) تھا آپ نے ارشاد فرمایا جب تم سفر کرو تو سفر میں اذان اور تکبیر کہو تم دونوں میں سے جو بڑا ہو وہ شخص امامت کرائے۔

## اِجْتِزَاءُ الْمَرْءِ بِأَذَانِ غَيْرِهِ فِي الْحَضَرِ

## کسی دوسرے شخص کی اذان پر قناعت کرنا

۱۲۳۵ عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ قَالَ أَتَيْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ شَبَبَةٌ مُتَقَارِبُوْنَ فَأَقَمْنَا عِنْدَهُ عِشْرِيْنَ لَيْلَةً وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَحِيْمًا رَقِيْقًا فَظَنَّ أَنَّا قَدِ اشْتَقْنَا إِلٰى أَهْلِنَا فَسَأَلَنَا عَمَّنْ تَرَكْنَا مِنْ أَهْلِنَا فَأَخْبَرْنَاهُ فَقَالَ ارْجِعُوْا إِلٰى أَهْلِيْكُمْ فَأَقِيْمُوْا عِنْدَهُمْ وَعَلِّمُوْهُمْ وَمُرُوْهُمْ إِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَلْيُؤَذِّنْ لَكُمْ أَحَدُكُمْ وَلْيَؤُمَّكُمْ أَكْبَرُكُمْ.

سیدنا حضرت مالک بن الحویرث رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ہم حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور ہم سب نوجوان اور ہم عمر تھے ہم حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں بیس راتیں رہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم بہت رحم فرمانے والے اور نرم دل تھے آپ نے یہ خیال فرمایا کہ ہمیں گھر جانے کا شوق ہوا آپ نے سوالات فرمائے کہ تم اپنے گھر والوں میں سے کس کو چھوڑ کر آئے ہو ہم نے جواب دیا تو آپ نے ارشاد فرمایا تم اپنے گھر والوں میں واپس جاؤ اور ان کو دین کی تعلیم دو اور انہیں حکم دو کہ جب نماز کا وقت ہو جائے تو ایک شخص اذان کہے اور تم میں سے جو بڑا ہو وہ شخص امامت کرائے۔

۱۲۳۶ عَنْ أَيُّوْبَ عَنْ أَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ عَمْرِو بْنِ سَلِمَةَ فَقَالَ لِيْ أَبُوْ قِلَابَةَ هُوَ

سیدنا حضرت ایوب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مجھ سے حضرت ابو قلابہ نے کہا کہ آپ نے عمرو بن سلمہ سے ملنا

حتی أتلقاه قال أیوب فلقیته فسألته فقال لما کان وقعة الفتح بادر کل قوم بإسلامهم فذهب أبي بإسلام أهل حوائنا فلما قدم استقبلناه فقال جئتکم والله من عند رسول الله صلی الله علیه وسلم حقا فقال صلوا صلوة کذا في حین کذا فإذا حضرت الصلوة فلیؤذن لکم أحدکم ولیؤمکم أکثرکم قرآنا۔

۶۲۱ عن سالم عن أبیه عن النبي صلی الله علیه وسلم قال إن بلالا یؤذن بلیل فکلوا واشربوا حتی تسمعوا أذان ابن أم مکتوم

## المؤذنان للمسجد الواحد

۶۲۲ عن ابن عمر أن النبي صلی الله علیه وسلم قال إن بلالا یؤذن بلیل فکلوا واشربوا حتی تسمعوا تأذین ابن أم مکتوم۔

## هل یؤذنان جمیعا أو فرادی

۶۲۳ عن عائشة قالت قال رسول الله صلی الله علیه وسلم إذا أذن بلال فکلوا واشربوا حتی یؤذن ابن أم مکتوم قالت ولم یکن بینهما إلا أن ینزل هذا ویصعد هذا۔

۶۲۴ عن أنیسة قالت قال رسول الله صلی الله علیه وسلم إذا أذن ابن أم مکتوم فکلوا واشربوا وإذا أذن بلال فلا تأکلوا ولا تشربوا۔

جناب ابوقلابہ نے فرمایا جناب عمرو بن سلمہ زندہ ہیں ان سے ملاقات کیوں نہیں کر لیتے۔ جناب ایوب نے فرمایا میں نے جا کر ان سے ملاقات کی۔ انہوں نے فرمایا جب مکہ فتح ہو گیا تو ہر قبیلہ نے اسلام قبول کرنے میں جلدی کی۔ میرے والد اپنی قوم سے اسلام کی طرف تشریف لے گئے۔ جب وہ واپس آئے تو ہم سب ان کے استقبال کے لیے حاضر ہوئے۔ آپ نے فرمایا کہ خدا کی قسم میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے آ رہا ہوں جبکہ آپ نے ارشاد فرمایا کہ فلاں نماز فلاں وقت پر پڑھو اور فلاں نماز فلاں وقت میں جب نماز کا وقت ہو جائے تو تم میں سے ایک شخص اذان دے اور جس کو قرآن زیادہ یاد ہو وہ شخص امامت کرائے۔

حضرت سالم اپنے والد سے روایت ہے کہ حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بلال رات میں اذان دیتے ہیں تو تم لوگ کھاتے پیتے رہو یہاں تک کہ ام مکتوم کا بیٹا اذان دے۔

## ایک ہی مسجد کے لیے دو مؤذن ہونا

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جناب حضرت بلال (رات کی) اذان جلدی پڑھ دیا کرتے ہیں، تم ام مکتوم کے بیٹے کی اذان سننے تک کھاتے پیتے رہو۔

## کیا دو مؤذن ایک ہی وقت میں اذان پڑھیں یا الگ الگ

سیدہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب جناب بلال رضی اللہ عنہ اذان دیں تو کھاؤ پیو جب تک کہ ابن ام مکتوم اذان پڑھیں۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ان دونوں کی اذان میں فاصلہ نہ ہوتا مگر اتنا کہ ایک شخص اذان دے کر اترتا تو دوسرا اذان دینے کے لیے چڑھتا۔

سیدہ حضرت انیسہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب ابن ام مکتوم اذان دے تو کھاؤ پیو اور جب بلال اذان دے تو نہ کھاؤ پیو۔

عُمَرُ بِحَسَّانَ بْنِ ثَابِتٍ وَهُوَ يُنْشِدُ فِي الْمَسْجِدِ فَلَحَظَ إِلَيْهِ فَقَالَ قَدْ أَنْشَدْتُ وَفِيهِ مَنْ هُوَ خَيْرٌ مِنْكَ ثُمَّ الْتَفَتَ إِلَى أَبِي هُرَيْرَةَ فَقَالَ أَسَمِعْتَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ أَجِبْ عَنِّي اللَّهُمَّ أَيِّدْهُ بِرُوحِ الْقُدُسِ قَالَ اللَّهُمَّ نَعَمْ۔

ایک بار حضرت عمر رضی اللہ عنہ حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرے اور حضرت حسان رضی اللہ عنہ مسجد میں اشعار پڑھ رہے تھے۔ آپ یعنی حضرت فاروق اعظم نے حضرت حسان کی طرف گھور کر دیکھا۔ حضرت حسان رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے اس وقت بھی مسجد میں اشعار پڑھے ہیں کہ جب تم سے بہتر ہستی موجود تھی یعنی آنحضرت کی ذات گرامی۔ پھر حضرت حسان رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی طرف دیکھا اور فرمایا کہ تم نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے نہیں سنا جب کہ میں آپ کی نعت شریف پڑھ رہا تھا آپ کی خدمت میں پڑھتا تھا تو آپ فرماتے تھے کہ اے اللہ میری طرف سے جواب دے اے اللہ روح القدس کے ذریعہ ان کی مدد فرما تو سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں۔

## اَلنَّهْيُ عَنْ إِنْشَادِ الضَّالَّةِ فِي الْمَسْجِدِ

## گمشدہ اشیاء کو مسجد میں تلاش کرنے کی ممانعت

۷۲۰ عَنْ جَابِرٍ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ يَنْشُدُ ضَالَّةً فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا وَجَدْتَ۔

سیدنا حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک شخص مسجد میں گمشدہ چیز کی تلاش کرنے لگا تو آپ نے فرمایا خدا کرے کہ وہ گم شدہ شے نہ ملے۔

نوٹ: مساجد اللہ کے ذکر کے لیے ہیں دنیاوی باتوں کے لیے نہیں بنائی گئیں۔

## إِظْهَارُ السِّلَاحِ فِي الْمَسْجِدِ

## مسجد میں ہتھیار لگانا

۷۲۱ عَنْ سُفْيَانَ قَالَ قُلْتُ لِعَمْرٍو أَسَمِعْتَ جَابِرًا يَقُولُ مَرَّ رَجُلٌ بِسِهَامٍ فِي الْمَسْجِدِ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ خُذْ بِنِصَالِهَا قَالَ نَعَمْ۔

سیدنا حضرت سفیان سے مروی ہے میں نے عمرو سے دریافت کیا کہ تم نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے آپ فرماتے تھے کہ ایک شخص تیر لے کر مسجد میں آیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تیروں کے پیکان پکڑ کر رکھو اس شخص نے کہا ہاں۔

نوٹ: مسجد میں ہتھیار لگانا خلاف احتیاط ہے کیونکہ وہاں لوگ جمع ہوتے ہیں اس لیے کہ بے احتیاطی سے کسی کو لگ نہ جائے۔

## تَخْلِيقُ الْمَسَاجِدِ

## مساجد میں خوشبو لگانا

۷۲۱ - عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ رَأَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نُخَامَةً فِي قِبْلَةِ الْمَسْجِدِ فَغَضِبَ حَتَّى احْمَرَّ وَجْهُهُ فَقَامَتِ امْرَأَةٌ مِنَ الْأَنْصَارِ فَحَكَّتْهَا وَجَعَلَتْ مَكَانَهَا خَلُوقًا قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا أَحْسَنَ هَذَا۔

سیدنا حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں قبلہ کی طرف تھوک دیکھا۔ آپ غصے ہوئے حتیٰ کہ آپ کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ ایک انصاری عورت نے اسے رگڑ کر صاف کر کے خوشبو لگا دی آپ نے یہ منظر دیکھ کر ارشاد فرمایا کیا اچھا کام ہے۔

ف: اس حدیث پاک سے معلوم ہوا کہ مسجد میں خوشبو لگانا کسی طرح سے جائز و مستحسن اور مستحب ہے۔

## اَلْقَوْلُ عِنْدَ دُخُولِ الْمَسْجِدِ وَعِنْدَ الْخُرُوجِ مِنْهُ

## مسجد میں داخل اور خارج ہوتے وقت کیا کہے

۷۲۲ - عَنْ أَبِي حُمَيْدٍ وَأَبِي أُسَيْدٍ يَقُولاَنِ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ أَحَدُكُمُ الْمَسْجِدَ فَلْيَقُلِ اللَّهُمَّ افْتَحْ لِي أَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَإِذَا خَرَجَ فَلْيَقُلِ اللَّهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ۔

سیدنا حضرت ابو حمید اور ابو اسید رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص مسجد میں داخل ہو تو اسے کہنا چاہیے اے اللہ میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے اور جب وہ مسجد سے نکلے تو کہے اے اللہ میں تجھ سے تیرے فضل کا سوال کرتا ہوں۔

## اَلْأَمْرُ بِالصَّلَاةِ قَبْلَ الْجُلُوسِ

## مسجد میں جا کر بیٹھنے سے قبل دو رکعت نماز پڑھنا

۷۲۳ - عَنْ أَبِي قَتَادَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا دَخَلَ أَحَدُكُمُ الْمَسْجِدَ فَلْيَرْكَعْ رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ أَنْ يَجْلِسَ۔

سیدنا حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص مسجد میں جائے تو بیٹھنے سے قبل دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ (تحیۃ المسجد)

## اَلرُّخْصَةُ فِي الْجُلُوسِ فِيهِ وَالْخُرُوجِ مِنْهُ بِغَيْرِ صَلَاةٍ

## مسجد میں نماز پڑھے بغیر بیٹھنے اور نکلنے کی اجازت

۷۲۴ - عَنْ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ يُحَدِّثُ حَدِيثَهُ حِينَ تَخَلَّفَ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي غَزْوَةِ تَبُوكَ قَالَ وَصَبَّحَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَادِمًا وَكَانَ إِذَا قَدِمَ مِنْ سَفَرٍ بَدَأَ بِالْمَسْجِدِ

سیدنا حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ اپنا قصہ بیان فرماتے ہوئے فرماتے ہیں کہ جب آپ غزوہ تبوک میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شامل نہ ہو سکے۔ انہوں نے فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم صبح کے وقت تشریف لائے

فَكَبَّرَ وَهُوَ عَلَيْهَا ثُمَّ رَكَعَ وَهُوَ عَلَيْهَا ثُمَّ نَزَلَ الْقَهْقَرٰى فَسَجَدَ فِيْ أَصْلِ الْمِنْبَرِ ثُمَّ عَادَ فَلَمَّا فَرَغَ أَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ فَقَالَ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّمَا صَنَعْتُ هٰذَا لِتَأْتَمُّوْا بِيْ وَلِتَعَلَّمُوْا صَلَاتِيْ ـ

نے منبر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں پیش کیا۔ آپ نے حکم فرمایا وہ یہیں رکھا گیا۔ بعد ازاں میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ اس منبر پر چڑھے آپ نے نماز پڑھی اور تکبیر فرمائی۔ پھر آپ نے اسی پر رکوع فرمایا۔ بعد ازاں آپ نے الٹے پاؤں اتر کر منبر کی جڑ کے پاس سجدہ فرمایا جب آپ سجدہ سے فارغ ہو چکے تو منبر پر تشریف لے گئے جب آپ نماز پڑھ چکے تو لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے اور ارشاد فرمایا اے لوگو! میں نے یہ کام اس لیے کیا کہ تم میری پیروی کرو اور میری نماز سیکھ لو۔

## اَلصَّلٰوةُ عَلَى الْحِمَارِ

## گدھے پر نماز پڑھنا

۷۴۳ـ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ عَلٰى حِمَارٍ وَهُوَ مُتَوَجِّهٌ إِلٰى خَيْبَرَ ـ

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو گدھے پر نماز پڑھتے ہوئے دیکھا۔ آپ کا منہ خیبر کی طرف تھا۔ (آپ خیبر کے ارادہ سے جا رہے تھے)

ف: کعبہ مدینہ منورہ سے جنوب کی طرف ہے اور خیبر مدینہ منورہ کی شمالی جہت میں ہے۔

۷۴۴ـ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّهُ رَأَى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ عَلٰى حِمَارٍ وَهُوَ رَاكِبٌ يُصَلِّيْ إِلٰى خَيْبَرَ وَالْقِبْلَةُ خَلْفَهُ ـ

سیدنا حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو گدھے پر نماز پڑھتے ہوئے دیکھا۔ آپ کا منہ خیبر کی طرف تھا اور سوار ہو کر نماز ادا فرما رہے تھے اور قبلہ آپ کی پیچھے کی طرف تھا

# كِتَابُ الْقِبْلَةِ

# کتاب قبلہ کے بارے میں

## اِسْتِقْبَالُ الْقِبْلَةِ

## قبلے کی طرف منہ کرنے کا بیان

۷۴۵ـ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةَ فَصَلّٰى نَحْوَ بَيْتِ الْمَقْدِسِ سِتَّةَ عَشَرَ شَهْرًا ثُمَّ إِنَّهُ وُجِّهَ إِلَى الْكَعْبَةِ فَمَرَّ رَجُلٌ قَدْ كَانَ صَلّٰى مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى قَوْمٍ مِنَ الْأَنْصَارِ فَقَالَ أَشْهَدُ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَدْ وُجِّهَ

سیدنا حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ منورہ تشریف لائے تو آپ نے بیت المقدس کی طرف منہ کر کے سولہ ماہ نماز ادا فرمائی۔ پھر آپ نے بامر رب العزت کعبہ کی جانب رخ فرمایا۔ ایک شخص جو حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھ کر آیا تھا، انصار کی ایک قوم کے پاس گیا اس نے کہا میں اس امر کی گواہی

## سُتْرَةُ الْمُصَلِّي

۴۹ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سُئِلَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي غَزْوَةِ تَبُوكَ عَنْ سُتْرَةِ الْمُصَلِّي فَقَالَ مِثْلُ مُؤْخِرَةِ الرَّحْلِ۔

## نمازی کا سترہ

ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے غزوہ تبوک میں دریافت کیا گیا کہ نمازی کا سترہ کس قدر ہونا چاہیے۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ پالان کی لکڑی جتنا ہے (یعنی ایک ہاتھ کے برابر اس قدر سترہ ہو تو اس کے آگے سے آدمی گزر سکتا ہے۔)

۵۰ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كَانَ يَرْكُزُ الْحَرْبَةَ ثُمَّ يُصَلِّي إِلَيْهَا۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے سامنے نیزہ گاڑ کر اس طرف منہ کر کے نماز ادا فرماتے۔

## الْأَمْرُ بِالدُّنُوِّ مِنَ السُّتْرَةِ

## سترہ کے قریب ہونے کا حکم

۵۱ عَنْ سَهْلِ بْنِ أَبِي حَثْمَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ إِلَى سُتْرَةٍ فَلْيَدْنُ مِنْهَا لَا يَقْطَعُ الشَّيْطَانُ عَلَيْهِ صَلَاتَهُ۔

سیدنا حضرت سہل بن ابی حثمہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم میں سے کوئی سترہ کی طرف نماز پڑھے تو سترہ سے نزدیک رہے ایسا نہ ہو کہ شیطان اس کے سامنے سے گزرنے والی چیز اس کی نماز کو توڑ دے۔

## مِقْدَارُ ذٰلِكَ

## سترہ سے کتنے فاصلے پر کھڑا ہونا چاہیے

۵۲ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَخَلَ الْكَعْبَةَ وَأُسَامَةُ بْنُ زَيْدٍ وَبِلَالٌ وَعُثْمَانُ بْنُ طَلْحَةَ الْحَجَبِيُّ فَأَغْلَقَهَا عَلَيْهِ قَالَ عَبْدُ اللهِ بْنُ عُمَرَ فَسَأَلْتُ بِلَالًا حِينَ خَرَجَ مَاذَا صَنَعَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ جَعَلَ عَمُودًا عَنْ يَسَارِهِ وَعَمُودَيْنِ عَنْ يَمِينِهِ وَثَلَاثَةَ أَعْمِدَةٍ وَرَاءَهُ وَكَانَ الْبَيْتُ يَوْمَئِذٍ عَلَى سِتَّةِ

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول کریم خانہ کعبہ کے اندر تشریف لے گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ جناب اسامہ بن زید، حضرت بلال اور عثمان بن طلحہ حجبی گئے تھے۔ آپ نے دروازہ بند فرما دیا۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا جب آپ باہر نکلے تو میں نے حضرت بلال رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا کیا؟ حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے فرمایا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ستون کو دائیں جانب کیا۔ دو ستون بائیں طرف رکھے اور تین ستون پیچھے کی طرف (اس زمانہ میں خانہ کعبہ چھ

يَدَيِ الْمُصَلِّي مَاذَا عَلَيْهِ لَكَانَ أَنْ يَقِفَ أَرْبَعِينَ خَيْرًا لَهُ مِنْ أَنْ يَمُرَّ بَيْنَ يَدَيْهِ۔

سلام نے فرمایا۔ اگر سامنے سے گزرنے والا جانتا کہ اس پر کتنا گناہ ہے تو وہ چالیس دن یا برس تک کھڑا رہنا اپنے لیے بہتر سمجھتا۔

٧٦٠ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا كَانَ أَحَدُكُمْ يُصَلِّي فَلَا يَدَعْ أَحَدًا أَنْ يَمُرَّ بَيْنَ يَدَيْهِ فَإِنْ أَبَى فَلْيُقَاتِلْهُ۔

سیدنا حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھ رہا ہو تو کسی شخص کو اپنے سامنے سے گزرنے نہ دے اگر وہ نہ مانے تو وہ اس سے لڑے۔

نوٹ: مقصد یہ کہ حتی الامکان روکے، لڑنے سے مراد سختی سے روکنا ہے، قتل کرنا نہیں۔

## اَلرُّخْصَةُ فِي ذٰلِكَ

## نمازی کے سامنے سے گزرنے کی اجازت

٧٦١ عَنْ كَثِيرٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ قَالَ رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَافَ بِالْبَيْتِ سَبْعًا ثُمَّ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ بِحِذَائِهِ فِي حَاشِيَةِ الْمَقَامِ وَلَيْسَ بَيْنَهُ وَبَيْنَ الطَّوَافِ أَحَدٌ۔

سیدنا حضرت کثیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ نے اپنے باپ سے اور انہوں نے اپنے دادا سے سنا آپ نے فرمایا میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو خانہ کعبہ کا سات مرتبہ طواف فرماتے ہوئے دیکھا۔ پھر آپ نے بیت اللہ کے سامنے مقام ابراہیم کے کنارے دو رکعتیں ادا فرمائیں۔ اور آپ اور طواف کے درمیان کوئی حائل نہ تھا یعنی لوگ طواف کرتے سامنے سے گزر جاتے۔ (اس حدیث سے بعض علماء کا قول ہے کہ مسجد حرام میں نمازی کے سامنے سے گزرنا ان کے نزدیک منع نہیں ہے۔)

## اَلرُّخْصَةُ فِي الصَّلٰوةِ خَلْفَ النَّائِمِ

## سوئے ہوئے شخص کے پیچھے نماز پڑھنا

٧٦٢ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي مِنَ اللَّيْلِ وَأَنَا رَاقِدَةٌ مُعْتَرِضَةٌ بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْقِبْلَةِ عَلَى فِرَاشِهِ فَإِذَا أَرَادَ أَنْ يُوتِرَ أَيْقَظَنِي فَأَوْتَرْتُ۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم رات کو نماز ادا فرماتے اور میں آپ کے سامنے آپ کے بستر پر قبلہ کی جانب لیٹی رہتی جب آپ نماز وتر ادا فرمانے لگتے تو مجھے بیدار فرما دیتے میں اٹھ کر وتر پڑھتی۔

## اَلنَّهْيُ عَنِ الصَّلٰوةِ إِلَى الْقَبْرِ

## قبر کی جانب منہ کر کے نماز پڑھنے کی ممانعت

٧٦٣ عَنْ أَبِي مَرْثَدٍ الْغَنَوِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ

سیدنا حضرت ابو مرثد غنوی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے

إِسْتَ ابْنِكَ۔

بدن پر ایک چھوٹی سی چادر تھی۔ لوگ میرے باپ سے کہتے کہ تم اپنے بیٹے کا ستر ہم سے نہیں چھپاتے۔

## صَلٰوةُ الرَّجُلِ فِيْ ثَوْبٍ بَعْضُهُ عَلَى امْرَأَتِهٖ

## ایسے کپڑے میں نماز پڑھنا جس کا کچھ حصہ نمازی پر اور کچھ اس کی عورت پر ہو

۷۷۱ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ بِاللَّيْلِ وَأَنَا إِلَى جَنْبِهٖ وَأَنَا حَائِضٌ وَعَلَيَّ مِرْطٌ بَعْضُهٗ عَلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم رات کو نماز پڑھتے میں آپ کے پاس ہوتی۔ حالت حیض میں اور مجھ پر ایک چادر ہوتی جس کا کچھ حصہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ہوتا۔

الْقَوْمَ أَقْرَؤُهُمْ لِكِتَابِ اللَّهِ فَإِنْ كَانُوا فِي الْقِرَاءَةِ سَوَاءً فَأَقْدَمُهُمْ فِي الْهِجْرَةِ فَإِنْ كَانُوا فِي الْهِجْرَةِ سَوَاءً فَأَعْلَمُهُمْ بِالسُّنَّةِ فَإِنْ كَانُوا فِي السُّنَّةِ سَوَاءً فَأَقْدَمُهُمْ سِنًّا وَلَا يَؤُمَّ الرَّجُلَ فِي سُلْطَانِهِ وَلَا تَقْعُدْ عَلَى تَكْرِمَتِهِ إِلَّا أَنْ يَأْذَنَ لَكَ۔

## تَقْدِيمُ ذَوِي السِّنِّ

۷۸۴ عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ قَالَ أَتَيْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَا وَابْنُ عَمٍّ لِي وَقَالَ مَرَّةً أَنَا وَصَاحِبٌ لِي فَقَالَ إِذَا سَافَرْتُمَا فَأَذِّنَا وَأَقِيمَا وَلْيَؤُمَّكُمَا أَكْبَرُكُمَا۔

## اجْتِمَاعُ الْقَوْمِ فِي مَوْضِعٍ هُمْ فِيهِ سَوَاءٌ

۷۸۵ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا كَانُوا ثَلَاثَةً فَلْيَؤُمَّهُمْ أَحَدُهُمْ وَأَحَقُّهُمْ بِالْإِمَامَةِ أَقْرَؤُهُمْ۔

## اجْتِمَاعُ الْقَوْمِ وَفِيهِمُ الْوَالِي

۷۸۶ عَنْ أَبِي مَسْعُودٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ

شخص امامت کرائے جو سب سے بہتر کلام اللہ کو پڑھنے والا ہو۔ اگر کلام اللہ پڑھنے میں سب برابر ہوں تو وہ شخص امامت کرائے جس نے پہلے ہجرت کی ہو اگر ہجرت میں بھی برابر ہوں تو وہ شخص جو سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا زیادہ علم ہو امامت کرائے اگر سنت رسول بھی جانتے ہیں یکساں سب لوگ برابر ہوں تو اس شخص کی عمر زیادہ ہو وہ امامت کرائے اور کسی شخص کو دوسرے کی امامت کی جگہ پر امامت نہیں کرانی چاہیے یا اس کی عزت کی جگہ اس کی اجازت کے بغیر جا کر نہیں بیٹھنا چاہیے۔

## اس شخص کا امامت کرانا جس شخص کی عمر زیادہ ہو

سیدنا حضرت مالک بن الحویرث رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور میرے ساتھ میرے چچا کا بیٹا تھا اور کبھی یہ کہا میرا ایک ساتھی تھا۔ تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تم سفر کرو تو اذان دو اور تکبیر کہو اور تم دونوں میں سے وہ شخص امامت کرے جو عمر میں بڑا ہو۔

## جب مساوی حیثیت کے چند لوگ جمع ہوں تو امامت کون کرائے

سیدنا حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب تین آدمی اکٹھے ہوں تو ایک امام ہو جائے اور امامت کا سب سے زیادہ مستحق وہ شخص ہے ...... جو اچھی طرح پڑھا ہوا ہو

## جب چند آ

سیدنا

## قِيَامُ النَّاسِ إِذَا رَأَوُا الْإِمَامَ

۷۹۳ عَنْ أَبِي قَتَادَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا نُودِيَ لِلصَّلٰوةِ فَلَا تَقُومُوا حَتّٰى تَرَوْنِي۔

## امام کو نماز کے لیے نکلتے وقت عوام کا کھڑا ہونا

سیدنا حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب نماز کی تکبیر ہو تو جب تک مجھے دیکھ نہ لو کھڑے نہ ہو۔

## اَلْإِمَامُ تَعْرِضُ لَهُ الْحَاجَةُ بَعْدَ الْإِقَامَةِ

۷۹۴ عَنْ أَنَسٍ قَالَ أُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ وَرَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَجِيٌّ لِرَجُلٍ فَمَا قَامَ إِلَى الصَّلٰوةِ حَتّٰى نَامَ الْقَوْمُ۔

## اگر تکبیر ہونے کے بعد امام کو کوئی ضرورت پیش آئے

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی موجودگی میں نماز کی تکبیر ہوئی آپ ایک شخص کے کان میں گفتگو فرما رہے تھے۔ یہاں تک کہ نمازیوں میں بعض لوگوں کے سو جانے تک کی نوبت آ گئی۔

## اَلْإِمَامُ يَذْكُرُ بَعْدَ قِيَامِهِ فِي مُصَلَّاهُ أَنَّهُ عَلٰى غَيْرِ طَهَارَةٍ

۷۹۵ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ أُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ فَصَفَّ النَّاسُ صُفُوفَهُمْ وَخَرَجَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى إِذَا قَامَ فِي مُصَلَّاهُ ذَكَرَ أَنَّهُ لَمْ يَغْتَسِلْ فَقَالَ لِلنَّاسِ مَكَانَكُمْ ثُمَّ رَجَعَ إِلٰى بَيْتِهِ فَخَرَجَ عَلَيْنَا يَنْطُفُ رَأْسُهُ فَاغْتَسَلَ وَنَحْنُ صُفُوفٌ۔

## مصلّی امامت پر امام نماز پڑھانے لگے پھر اسے معلوم ہو کہ وضو نہیں ہے

سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نماز کی تکبیر ہوئی اور لوگوں نے صفیں باندھیں۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے جب آپ اپنی جگہ میں آ کر کھڑے ہو گئے اس وقت آپ کو یاد آیا کہ غسل نہیں کیا ہے آپ نے لوگوں کو فرمایا کہ یہیں ٹھہرے رہو پھر آپ گھر تشریف لے گئے اور باہر تشریف لائے۔ آپ کے سر مبارک سے پانی بہہ رہا تھا یعنی جب ہم صفیں باندھے ہوئے تھے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے غسل فرمایا۔

## اِسْتِخْلَافُ الْإِمَامِ إِذَا غَابَ

۷۹۶ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ كَانَ قِتَالٌ بَيْنَ بَنِي عَمْرِو بْنِ عَوْفٍ فَبَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَصَلَّى الظُّهْرَ

## جب امام کہیں جانے لگے تو کسی شخص کو اپنا نائب اور خلیفہ مقرر کر جائے

سیدنا حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بنی عمرو بن عوف میں کچھ جنگ ہوئی اور اس کی اطلاع حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو ہوئی آپ صلی اللہ علیہ وسلم

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي وَقَامَ أَبُو بَكْرٍ عَنْ يَمِينِهِ وَقَدْ عَرَفْتُ الْإِسْلَامَ وَأَنَا مَعَهُمَا فَجِئْتُ فَقُمْتُ خَلْفَهُمَا فَدَفَعَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فِي صَدْرِ أَبِي بَكْرٍ فَقُمْنَا خَلْفَهُ۔

[illegible] اسلام کی اطلاع ... وقت آگیا۔ سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھنے کے لیے کھڑے ہوئے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ آپ کی داہنی طرف کھڑے ہوئے میں نے اس وقت تک اسلام کو معلوم کر لیا تھا اور آپ کے ہمراہ تھا اس وجہ سے میں آیا اور دونوں کے پیچھے کھڑا ہو گیا۔ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے سینہ اقدس پر ہاتھ مبارک رکھ کر پیچھے کی جانب دھکیلا پھر ہم دونوں آپ کے پیچھے کھڑے ہو گئے۔

## إِذَا كَانُوا ثَلَاثَةً وَامْرَأَةً

## جب امام کے علاوہ تین مرد اور ایک عورت ہو تو کس طرح کھڑے ہوں

۸۰۴ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ جَدَّتَهُ مُلَيْكَةَ دَعَتْ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِطَعَامٍ صَنَعَتْهُ لَهُ فَأَكَلَ مِنْهُ ثُمَّ قَالَ قُومُوا فَلِأُصَلِّيَ بِكُمْ قَالَ أَنَسٌ فَقُمْتُ إِلَى حَصِيرٍ لَنَا قَدِ اسْوَدَّ مِنْ طُولِ مَا لُبِسَ فَنَضَحْتُهُ بِمَاءٍ فَقَامَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَصَفَفْتُ أَنَا وَالْيَتِيمُ وَرَاءَهُ وَالْعَجُوزُ مِنْ وَرَائِنَا فَصَلَّى لَنَا رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ انْصَرَفَ۔

سیدنا حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ان کی دادی ملیکہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کھانے پر بلایا جس کو آپ کے واسطے تیار کیا تھا۔ آنحضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے کھانا کھایا پھر آپ کھڑے ہوئے اور ارشاد فرمایا اٹھو میں تم کو نماز پڑھاؤں۔ سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے ایک بوریا اٹھایا جو کہ پرانا ہونے کی وجہ سے کالا ہو گیا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے اور میں اور یتیم آپ کے پیچھے تھے اور بڑھیا (دادی) ہمارے پیچھے تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو رکعت پڑھ کر سلام پھیرا۔

## إِذَا كَانُوا رَجُلَيْنِ وَامْرَأَتَيْنِ

## جب دو مرد اور دو عورتیں ہوں تو وہ صف کس طرح باندھیں

۸۰۵ عَنْ أَنَسٍ قَالَ دَخَلَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَا هُوَ إِلَّا أَنَا وَأُمِّي وَالْيَتِيمُ وَأُمُّ حَرَامٍ خَالَتِي فَقَالَ قُومُوا فَلِأُصَلِّيَ بِكُمْ قَالَ

سیدنا حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے گھر تشریف لائے۔ اس وقت گھر میں میں، میری والدہ، یتیم اور میری خالہ حضرت ام حرام کے سوا کوئی نہ تھا۔ آپ نے

حَتّٰى خَرَجَ إِلَيْنَا قَدِ اغْتَسَلَ يَنْطُفُ رَأْسُهُ مَاءً فَكَبَّرَ وَصَلّٰى۔

رہے ہم لوگ کھڑے ہو کر آپ کی انتظار کرتے رہے حتی کہ آپ غسل فرما کر ہم تک تشریف لائے آپ کے سر سے پانی ٹپک رہا تھا۔ پھر آپ نے تکبیر فرمائی اور نماز پڑھی۔

## كَيْفَ يُقَوِّمُ الْإِمَامُ الصُّفُوفَ

## امام صفیں کس طرح درست کرائے

۸۱۲ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيرٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُقَوِّمُ الصُّفُوفَ كَمَا تُقَوَّمُ الْقِدَاحُ فَأَبْصَرَ رَجُلًا خَارِجًا صَدْرُهُ مِنَ الصَّفِّ فَلَقَدْ رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ لَتُقِيمُنَّ صُفُوفَكُمْ أَوْ لَيُخَالِفَنَّ اللهُ بَيْنَ وُجُوهِكُمْ

سیدنا حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم صفوں کو ایسے برابر اور سیدھا فرماتے جیسے تیر برابر اور سیدھے کیے جاتے ہیں۔ مسلم شریف کی روایت ہے کہ آپ صفوں کو ایسا سیدھا فرماتے جیسے ان سے برابر تیروں کو کر سکیں۔ ایک بار آپ نے ایک شخص کو دیکھا جس کا سینہ صف سے باہر نکلا ہوا تھا تو میں نے حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا تم اپنی صفوں کو برابر کرو ورنہ اللہ تعالیٰ تمہارے درمیان مخالفت ڈال دے گا۔

۸۱۳ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَخَلَّلُ الصُّفُوفَ مِنْ نَاحِيَةٍ إِلَى نَاحِيَةٍ يَمْسَحُ مَنَاكِبَنَا وَصُدُورَنَا وَيَقُولُ لَا تَخْتَلِفُوا فَتَخْتَلِفَ قُلُوبُكُمْ وَكَانَ يَقُولُ إِنَّ اللهَ وَمَلَائِكَتَهُ يُصَلُّونَ عَلَى الصُّفُوفِ الْمُتَقَدِّمَةِ

سیدنا حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم صفوں میں ایک طرف سے دوسری طرف جاتے تھے اور آپ ہمارے کندھوں اور سینوں پر ہاتھ پھیرتے تھے۔ آپ ارشاد فرماتے تھے کہ اختلاف مت کرو ورنہ تمہارے دلوں میں پھوٹ اور اختلاف پڑ جائے گا اور آپ فرماتے تھے اللہ جل جلالہ اگلی صفوں پر رحمت بھیجتا ہے اور فرشتے دعا کرتے ہیں۔

## مَا يَقُولُ الْإِمَامُ إِذَا تَقَدَّمَ فِي تَسْوِيَةِ الصُّفُوفِ

## جب امام آگے بڑھے تو صفوں کو درست کرنے کے لیے کیا کہے

۸۱۴ عَنْ أَبِي مَسْعُودٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَمْسَحُ عَوَاتِقَنَا وَيَقُولُ اسْتَوُوا وَلَا تَخْتَلِفُوا فَتَخْتَلِفَ قُلُوبُكُمْ وَلْيَلِيَنِي مِنْكُمْ أُولُو الْأَحْلَامِ وَالنُّهٰى ثُمَّ الَّذِينَ

سیدنا حضرت ابو مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے کندھوں پر ہاتھ پھیرتے اور فرماتے تھے، برابر ہو جاؤ، آگے پیچھے مت ہو ورنہ تمہارے دلوں میں اختلاف واقع ہو جائے گا اور عقل و شعور والے لوگ میرے نزدیک رہیں پھر وہ لوگ

يَلُونَهُمْ ثُمَّ الَّذِينَ يَلُونَهُمْ.

## كَمْ مَرَّةً يَقُولُ اسْتَوُوا

۸۱۶ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ اسْتَوُوا اسْتَوُوا اسْتَوُوا فَوَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ إِنِّي لَأَرَاكُمْ مِنْ خَلْفِي كَمَا أَرَاكُمْ مِنْ بَيْنِ يَدَيَّ.

## حَثُّ الْإِمَامِ عَلَى رَصِّ الصُّفُوفِ وَالْمُقَارَبَةِ بَيْنَهَا

۸۱۷ عَنْ أَنَسٍ قَالَ أَقْبَلَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِوَجْهِهِ حِينَ قَامَ إِلَى الصَّلَاةِ قَبْلَ أَنْ يُكَبِّرَ فَقَالَ أَقِيمُوا صُفُوفَكُمْ وَتَرَاصُّوا فَإِنِّي أَرَاكُمْ مِنْ وَرَاءِ ظَهْرِي.

۸۱۸ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ رُصُّوا صُفُوفَكُمْ وَقَارِبُوا بَيْنَهَا وَحَاذُوا بِالْأَعْنَاقِ فَوَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ إِنِّي لَأَرَى الشَّيَاطِينَ تَدْخُلُ مِنْ خِلَالِ الصَّفِّ كَأَنَّهَا الْحَذَفُ.

۸۱۹ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ خَرَجَ إِلَيْنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَلَا تَصُفُّونَ كَمَا تَصُفُّ الْمَلَائِكَةُ عِنْدَ رَبِّهِمْ قَالُوا وَكَيْفَ تَصُفُّ الْمَلَائِكَةُ عِنْدَ رَبِّهِمْ قَالَ يُتِمُّونَ الصَّفَّ

جو ان سے قریب ہیں پھر وہ جو ان سے نزدیک ہیں

## ۱۱۱ کتنی دفعہ صفیں سیدھی کرنے کے متعلق کہے

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے۔ برابر ہو جاؤ برابر ہو جاؤ برابر ہو جاؤ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔ میں تم کو پیچھے سے اس طرح دیکھتا ہوں جیسے سامنے سے دیکھتا ہوں۔

## ۱۱۲ امام کا لوگوں کو صفیں درست کرنے اور مل کر کھڑے ہونے کی رغبت دلانا

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز کے لیے کھڑے ہوئے، تکبیر کہنے سے پہلے ہماری طرف متوجہ ہوئے۔ آپ نے ارشاد فرمایا اپنی صفیں برابر کرو اور مل کر کھڑے ہو کیونکہ میں تمہیں پیچھے سے دیکھتا ہوں۔

سیدنا حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا صفوں کو ملا کر کھڑے ہو اور ان کو ایک دوسرے کے قریب کرو اور درمیان میں فاصلہ نہ ہو اور گردنیں برابر رکھو اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے میں شیطان کو بکری کے سیاہ بچے کی طرح صفوں میں گھستا ہوا دیکھتا ہوں۔

سیدنا حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا تم اپنے پروردگار کے سامنے فرشتوں کی طرح صف کیوں نہیں باندھتے۔ لوگوں نے عرض کیا یا رسول اللہ فرشتے کس طرح اپنے رب کے سامنے صف باندھتے ہیں تو آپ نے فرمایا۔ وہ صف اوّل کو پورا کرتے

عَبَّاسٍ فَقُلْتُ أَلَا أَعْرِضُ عَلَيْكَ مَا حَدَّثَتْنِي عَائِشَةُ عَنْ مَرَضِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَعَمْ فَحَدَّثْتُهُ فَمَا أَنْكَرَ مِنْهُ شَيْئًا غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ أَسَمَّتْ لَكَ الرَّجُلَ الَّذِي كَانَ مَعَ الْعَبَّاسِ قُلْتُ لَا قَالَ هُوَ عَلِيٌّ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ۔

## اِخْتِلَافُ نِيَّةِ الْإِمَامِ وَالْمَأْمُومِ

۸۳۸ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ يَقُولُ كَانَ مُعَاذٌ يُصَلِّي مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ يَرْجِعُ إِلَى قَوْمِهِ يَؤُمُّهُمْ فَأَخَّرَ ذَاتَ لَيْلَةٍ الصَّلَاةَ وَصَلَّى مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ رَجَعَ إِلَى قَوْمِهِ فَقَرَأَ سُورَةَ الْبَقَرَةِ فَلَمَّا سَمِعَ رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ تَأَخَّرَ فَصَلَّى ثُمَّ خَرَجَ فَقَالُوا نَافَقْتَ يَا فُلَانُ فَقَالَ وَاللَّهِ مَا نَافَقْتُ وَلَآتِيَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأُخْبِرُهُ فَأَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ مُعَاذًا يُصَلِّي مَعَكَ ثُمَّ يَأْتِينَا فَيَؤُمُّنَا وَإِنَّكَ أَخَّرْتَ الصَّلَاةَ الْبَارِحَةَ فَصَلَّى مَعَكَ ثُمَّ رَجَعَ فَأَمَّنَا

ہوئے اور صحابہ کرام آپ کی اقتداء میں نماز پڑھ رہے تھے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھ کر نماز پڑھ رہے تھے جیسا کہ انہوں نے فرمایا کہ میں یہ حدیث سن کر جناب حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے کہا کیا میں آپ کے روبرو وہ بیان نہ کروں جو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی بیماری کا حال بیان فرمایا ہے؟ انہوں نے فرمایا کہ میں نے سب بیان کیا آپ نے کسی بات کا بھی انکار نہ کیا۔ مگر اتنا پوچھا کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے دوسرے شخص کا نام لیا ہے جو حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے۔ میں نے عرض کیا نہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا وہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ تھے۔

## امام اور مقتدی کی نیت کے اختلاف کا بیان

سیدنا حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے آپ فرماتے ہیں کہ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھتے۔ بعد ازاں اپنی قوم میں جا کر نماز پڑھاتے۔ ایک رات نماز میں دیر ہو گئی تو حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی۔ پھر آپ اپنی قوم کے پاس تشریف لے گئے امامت کرائی اور سورۃ البقرۃ کی تلاوت شروع کی۔ مقتدیوں میں سے ایک شخص نے جب یہ دیکھا تو اس نے صف سے نکل کر الگ نماز پڑھی اور رخصت ہو گیا۔ لوگوں نے کہا تو منافق ہو گیا ہے۔ اس نے کہا خدا کی قسم میں منافق نہیں ہوا ہوں البتہ میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضری دوں گا اور آپ سے بیان کروں گا۔ بعد ازاں وہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا اور عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت

فَاسْتَفْتَحَ بِسُورَةِ الْبَقَرَةِ فَلَمَّا سَمِعْتُ ذَلِكَ تَأَخَّرْتُ فَصَلَّيْتُ إِنَّمَا نَحْنُ أَصْحَابُ نَوَاضِحَ نَعْمَلُ بِأَيْدِينَا فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَا مُعَاذُ أَفَتَّانٌ أَنْتَ اقْرَأْ بِسُورَةِ كَذَا وَكَذَا۔

معاذ رضی اللہ عنہ آپ کے ساتھ نماز پڑھتے ہیں یہاں سے نماز پڑھ کر ہمارے پاس آتے ہیں اور امامت کراتے ہیں آپ نے کسی وقت نماز تاخیر سے پڑھی حضرت معاذ رضی اللہ عنہ آپ کے ساتھ نماز پڑھ کر ہمارے پاس تشریف لائے اور امامت شروع کی تو انہوں نے سورۂ بقرہ کی تلاوت شروع کر دی جب میں نے یہ قراءت سنی تو پیچھے نکل گیا اور الگ نماز پڑھ لی کیونکہ ہم تو دن بھر پانی بھرنے والے ہیں اور دن بھر اپنے ہاتھوں سے محنت مزدوری کرتے ہیں۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ اے معاذ رضی اللہ عنہ آپ لوگوں کو کیا آزمائش و ابتلاء میں ڈالیں گے لہٰذا فلاں فلاں سورتوں کی تلاوت کیا کیجئے۔

نوٹ: اس حدیث شریف سے ثابت ہوا کہ امام اور مقتدی کی نماز میں اختلاف ہو تو مقتدی کی نماز درست ہو جائے گی کیونکہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نماز پڑھ کر امامت کرتے تھے اور آپ نفل کی نیت کرتے اور مقتدی فرض کی نیت کرتے۔ تاہم یہ حکم منسوخ ہے اور نفل کی نیت کر کے نماز پڑھنے والے کی اقتداء میں فرض پڑھنے والے کی نماز نہیں ہو گی کیونکہ امام اور مقتدی میں اتفاق و اتحاد ہونا چاہیے۔

عَنْ أَبِي بَكْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ صَلَّى صَلَاةَ الْخَوْفِ فَصَلَّى بِالَّذِينَ خَلْفَهُ رَكْعَتَيْنِ وَبِالَّذِينَ جَاءُوا رَكْعَتَيْنِ فَكَانَتْ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَرْبَعًا وَلِهَؤُلَاءِ رَكْعَتَيْنِ رَكْعَتَيْنِ۔

سیدنا حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم نے صلوٰۃ الخوف ادا فرمائی۔ آپ نے کچھ لوگوں کے ساتھ دو رکعتیں ادا فرمائیں بعد ازاں وہ لوگ چلے گئے اور دوسرے لوگ ان کی جگہ آئے ان کے ساتھ دو رکعتیں پڑھیں۔ آنحضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی چار رکعتیں ہوئیں اور ان لوگوں کی دو دو رکعتیں ہوئیں۔

## فَضْلُ الْجَمَاعَةِ

## جماعت کی فضیلت

٨٣٠- عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلَاةُ الْجَمَاعَةِ تَفْضُلُ عَلَى صَلَاةِ الْفَذِّ بِسَبْعٍ وَعِشْرِينَ دَرَجَةً۔

سیدنا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آنحضرت پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ جماعت کی نماز اکیلے نماز پڑھنے کی نسبت ستائیس درجے زیادہ فضیلت رکھتی ہے۔

٨٣١- عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى

سیدنا حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

